# سیدالشہداء

(حضرت امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

ترجمہ

حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری

(شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ، لاہور)

شائع کردہ

رضا اکیڈمی

۵۲، ڈونٹاڈ اسٹریٹ، کھڑک، ممبئی ۹

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بفیض حضور مفتی اعظم حضرت علامہ شاہ محمد مصطفےٰ رضا قادری نوری رضی اللہ تعالیٰ عنہ

# سید الشہداء

(حضرت امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

تالیف

سید جعفر بن حسن عبد الکریم برزنجی

ترجمہ

حضرت علامہ محمد عبد الحکیم شرف قادری

(شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ، لاہور)

شائع کردہ

رضا اکیڈمی

۵۲، ڈونٹاڈ اسٹریٹ، کھڑک، ممبئی ۹ فون : ۶۶۳۴۲۱۵۶ (۰۲۲)

سلسلۂ اشاعت نمبر ۴۵۸

نام کتاب ......... سیدالشہداء

مصنف ......... سید جعفر بن حسن عبدالکریم برزنجی

سن اشاعت ...... ۱۴۲۸ھ/ ۲۰۰۷ء بموقع عید میلادالنبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

تعداد اشاعت ..... ایک ہزار (۱۰۰۰)

ناشر ........... رضا اکیڈمی، ۵۲، ڈونٹاڈ اسٹریٹ، کھڑک، ممبئی ۹

مطبع ........... رضا آفسیٹ، ممبئی ۳

ملنے کے پتے

۱ کتب خانہ امجدیہ، مٹیا محل، دہلی ۶ فون: ۲۳۲۴۳۱۸۷

۲ فاروقیہ بک ڈپو، مٹیا محل، دہلی ۶ فون: ۲۳۲۶۶۰۵۳

۳ رضوی کتاب گھر، مٹیا محل، دہلی ۶ فون: ۲۳۲۶۴۵۲۴

۴ نیو سلور بک ایجنسی، محمد علی روڈ، ممبئی ۳ فون: ۲۳۴۷۸۹۷۰

۵ اقرا بک ڈپو، محمد علی روڈ، ممبئی ۳ فون: ۲۳۴۱۰۱۴۰

۶ مکتبۂ رضا، ۵۲، ڈونٹاڈ اسٹریٹ، کھڑک، ممبئی ۹ موبائل: ۹۸۶۹۱۶۱۰۶۹




# سلام

○------سلام اس پر جو مشرف باسلام ہو کر سہارا بنا

○------سلام اس پر جو اللہ کا شیر تھا

○------سلام اس پر جو رسول اللہ (ﷺ) کا دست و بازو تھا

○------سلام اس پر جس نے اسلام کا برملا اعلان کیا

○------سلام اس پر جو بے باک و نڈر تھا

○------سلام اس پر جس نے ابو جہل کی سرکوبی کی

○------سلام اس پر جس نے ہجرت کا شرف حاصل کیا

○------سلام اس پر جس نے غزوہ بدر میں شجاعت و بہادری کے جوہر دکھائے

○------سلام اس پر جس نے غزوہ احد میں جاں بازی و جاں نثاری کا حق ادا کر دیا

○------سلام اس پر جس کا سینہ پاک چاک کر دیا گیا

○------سلام اس پر جس کے دل و جگر ٹکڑے ٹکڑے کر دیے گئے

○------سلام اس پر جس کے جنازے پر سرکار دو عالمؐ نے آنسو نچھاور کیے

○------سلام اس پر جس کے فضائل و کمالات کی کوئی انتہا نہیں

○------سلام اس پر جس کا پیکر نازنیں اب بھی تر و تازہ اور معطر ہے

○------سلام اس پر جو ہمارے سلام کا جواب دیتا ہے

○------سلام اس پر جس کے مزار مبارک کی زیارت بڑی سعادت ہے

○------سلام اس پر جس کی یاد وجہ سکون و طمانیت ہے

○------سلام اس پر جس کی شہادت رشک صد حیات ہے

احقر محمد مسعود احمد عفی عنہ

# جھلکیاں

○

حرف آغاز ——— تقدیم۔پیش لفظ ——— تذکرہ مولف ——— خطبہ

○

سیدالشہدا اور عم رسول ﷺ ———والدہ ماجدہ ——— اولاد امجاد ———فضائل و کمالات———قبول اسلام——— ابوجہل کی سرکوبی———ہجرت مدینہ منورہ——— اسلام کے پہلے علم بردار———جنگ بدر میں جاں بازی———جنگ احد میں جاں نثاری———دوزخ کی آگ حرام کردی گئی تھی———لاش مبارک دیکھ کر سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا غضبناک ہونا——— جنازہ شریف پر سرور دو عالم ﷺ کا آنسو بہانا———سیدالشہداء' اللہ اور رسول کے شیر تھے۔ سیدالشہداء اور نزول آیت قرآن——— تکفین و تدفین——— قبر شریف———سیدالشہداء کا غم———کعب بن مالک انصاری کا اظہار غم———سیدالشہداء کے شہید رفقاء کے فضائل و کمالات——— شہداء احد اور نزول آیت قرآن——— شہداء کھاتے' پیتے' نماز پڑھتے اور باذن اللہ دونوں عالم میں تصرف فرماتے ہیں——— چالیس سال کے بعد شہداء بدر کے جسم تروتازہ' معطر ومعنبر تھے———غزوہ موتہ کے شہیدوں کو شہادت کے بعد گھوڑوں پر سوار دیکھا گیا——— شہداء احد سلام کا جواب دیتے ہیں——— تاجدار دو عالم ﷺ سال کے آخر میں شہداء احد کے مزارات پر تشریف لے جاتے تھے——— اہل مدینہ ماہ رجب المرجب میں ہر سال حاضری دیتے تھے۔

○

خاتمہ———دعائے خیر——— حواشی و تعلیقات——— ماخذ و مراجع



# حرف آغاز

(پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد)

۲۶ر رمضان المبارک ۱۴۱۵ھ (۲۱ فروری ۱۹۹۵ء) کو شہر مقدس میں ایک عارف کامل نے "مناقب سیدالشہداء حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کا مطبوعہ عربی نسخہ عنایت فرمایا اور ساتھ ہی اس خواہش کا اظہار بھی فرمایا کہ اس کا اردو ترجمہ کرا کے شائع کردیا جائے۔ یہ رسالہ مفتی شافعیہ سید جعفر بن حسن بن عبدالکریم برزنجی (۱۱۸۴ھ/۱۷۷۰ء) کی تصنیف ہے———جو حضور انور ﷺ کے عہد مبارک سے ہم سے ڈیڑھ سو برس زیادہ قریب تھے———جو دیار محبوب مدینہ منورہ میں مفتی شافعیہ تھے———جو مسجد نبوی شریف میں بیس برس خطیب رہے———یقیناً وہ عہد جدید کے کسی بھی فاضل سے زیادہ احترام واعتماد کے مستحق ہیں——— یہ رسالہ ۱۴۱۵ھ/۱۹۹۵ء میں دارالمناقب (بیروت' نکوسیا) نے شائع کیا جو چھوٹے سائز کے ۳۶ صفحات پر مشتمل ہے۔ اس رسالے کا متن مندرجہ ذیل قلمی اور مطبوعہ نسخوں کو سامنے رکھ کر مرتب کیا گیا ہے۔

۱۔ مخطوط ۱۲۶۹ھ/۱۸۵۲ء' مخزونہ مکتبہ آل ہاشم
۲۔ مطبوعہ نسخہ ۱۳۲۵ھ/۱۹۰۷ء' مطبع میریہ
۳۔ مطبوعہ نسخہ ۱۳۲۵ھ/۱۹۰۷ء' مطبع ادبیہ
۴۔ مطبوعہ نسخہ مطبع حسان' قاہرہ

غالباً "اسی ادارے نے اس رسالے میں بہت ہی مفید تعلیقات وحواشی کا اضافہ کیا ہے' یہ کام جس فاضل نے بھی کیا ہے' بہت خوب کیا ہے' مولائے کریم ان کو اجر عظیم عطا فرمائے۔ آمین۔

۱۹۹۵ء میں واصف احمد فاضل کابلی نے "سیرت سیدالشہداء (ابو عمارۃ) حمزہ بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ" کے عنوان سے دارالنشر والفکو (جدہ' سعودی عرب) سے ایک رسالہ شائع کیا ہے جو بڑے سائز کے ۲۲ صفحات پر مشتمل ہے۔ اس رسالے میں سابقہ

مطبوعہ رسالے سے کافی استفادہ کیا گیا ہے۔

دور جدید میں جب کہ مثالی شخصیتیں عنقا ہوتی جارہی ہیں، مشاہیر اسلام کی سیرت کا سلسلہ وقت کی اہم ضرورت ہے۔ یہ سلسلہ تحقیقی اور ادبی ہونا چاہئے تاکہ دل ودماغ دونوں متاثر ہوں------- جدید نسل کا المیہ یہ ہے کہ اس کے سامنے نمونے نہیں، ایسے نازک حالات میں ہم ماضی سے ہمت وحرارت حاصل کرسکتے ہیں، مگر دشمنان اسلام ہمیں ماضی سے دور رکھنا چاہتے ہیں اس لیے یہ مہلک خیال پھیلایا جارہا ہے کہ شخصیات کی ضرورت نہیں، کتابیں کافی ہیں حالانکہ کتابیں شخصیات کے تابع ہوتی ہیں، شخصیات نہیں تو کتابیں بھی نہیں------- دوسری طرف بالکل متضاد اور زہرناک یہ خیال بھی پھیلایا جارہا ہے کہ کتابوں کی بھی ضرورت نہیں، بس تبلیغ کافی ہے------- تبلیغ کا تعلق تو علم سے ہے، علم کا تعلق کتابوں سے، جب علم ہی نہ ہوگا تو کس چیز کی تبلیغ کی جائے گی؟------- سچی بات یہ ہے کہ ہمیں شخصیت کی بھی ضرورت ہے اور کتاب کی بھی ضرورت ہے اسی لیے حق جل مجدہ نے حضور انور ﷺ کو مبعوث فرماکر قرآن کریم نازل فرمایا------- یہ راز ہر دانشمند کے سمجھ میں آسکتا ہے۔

راقم شیخ الحدیث حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف، قادری نقشبندی کا (جامعہ نظامیہ، لاہور) کا ممنون ہے کہ انہوں نے راقم کی درخواست قبول فرماکر قلیل مدت میں کتاب کا ترجمہ کرکے ارسال فرمایا، مولیٰ تعالیٰ ان کو اجر عظیم عطا فرمائے اور ان کا علمی وروحانی فیض جاری رہے۔ آمین۔ ادارہ مسعودیہ کے ناظم حاجی محمد الیاس صاحب نقشبندی مجددی کا بھی ممنون ہوں کہ وہ اس ترجمہ کو شائع فرمارہے ہیں۔ مولائے کریم ان کو اور تمام اراکین ومعاونین اور مخلصین کو اپنے کرم عمیم سے نوازے اور سید الشہداء حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کے صدقے حضور انور ﷺ کی رضاوخوشنودی عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین!

احقر محمد مسعود احمد عفی عنہ

۱۹ شوال المکرم ۱۴۱۶ھ کراچی

۱۰/ مارچ ۱۹۹۶ء



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ○

# تقدیم

(پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد)

نہ پیوستم دریں بستاں سرا دل
زبند این وآں آزادہ رفتم
چو باد صبح گردیدم دمے چند
گلاں را آب ورنگے دادہ رفتم

زندگی وہی زندگی ہے جو محبوب کے قدموں پر قربان کردی جائے------- سلام ان پر جو قربان ہوگئے------- سلام ان پر جو فدا ہوگئے!------- سلام ان پر جو نثار ہوگئے------- سلام ان پر جو جینے کا سلیقہ سکھا گئے!------- سلام ان پر بلندیاں جن پر رشک کرتی ہیں------- سلام ان پر روشنیاں جن پر نچھاور ہوتی ہیں!------- سلام ان پر فردوس بریں جن پر ناز کرتی ہے۔

ہاں چودہ سو برس پہلے چشم فلک نے شہیدوں کے سردار، جاں نثاروں کے سرتاج حضرت امیر حمزہ بن عبدالمطلب (رضی اللہ عنہ) کو دیکھا تھا جو تاجدار دو عالم ﷺ کے پیارے چچا اور رضاعی بھائی تھے------- غیور، نڈر، بہادر، سخی، خوش اخلاق ودل نواز------- اعلان نبوت سے قبل ۶۱۱ء (یا ۶۱۵) میں مشرف باسلام ہوئے، دین کو تقویت ملی، دشمنان اسلام سہم گئے------- آپ نے گستاخان رسول کے منہ میں لگام دی------- گستاخ رسول ابوجہل نے جب گستاخی کی تو اس کے سر پر اس زور سے کمان ماری کہ سر پھٹ گیا۔

آپ نے اپنے عمل سے بتایا کہ گستاخ رسول خواہ سگا بھائی ہی کیوں نہ ہو کسی رعایت کا مستحق نہیں بلکہ عبرت ناک سزا کا مستحق ہے------- حضور انور ﷺ نے ۲ھ

(۶۲۴ء) میں آپ کو اسلام کا پہلا جھنڈا عطا فرما کر سیف البحر کی طرف روانہ کیا------ آپ پہلے مجاہد ہیں جنھوں نے سرور عالم ﷺ کے حکم پر دشمنان اسلام کے خلاف تلوار چلائی۔

مدینہ منورہ ہجرت کے بعد ابھی مہاجرین نے قدم نہ جمائے تھے کہ دشمن ۲ھ (۶۲۴ء) میں مکہ معظمہ سے دور دراز کا سفر طے کر کے مدینہ منورہ سے کچھ فاصلے پر مقام بدر پہنچ گیا اور عظیم معرکہ پیش آیا جس میں صحابہ نے بہادری کے جوہر دکھائے' حضرت امیر حمزہ ؓ بے جگری سے لڑے' ان کے فرق اقدس پر شتر مرغ کا پر لگا ہوا تھا' حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے دودھاری تلوار سے دشمنان اسلام کو جہنم رسید کر رہے تھے۔ غزوہ بدر میں ابو جہل مارا گیا' حضرت امیر حمزہ ؓ کے ہاتھوں ھند (زوجہ ابو سفیان) کا باپ عتبہ اور جبیر بن مطعم کا چچا مارے گئے' مسلمانوں کو حیرت ناک کامیابی نصیب ہوئی' دشمن نامراد واپس لوٹا مگر اب جذبہ انتقام اور بھڑک اٹھا چنانچہ دوسرے ہی سال ۳ھ/۶۲۵ء میں دشمن تیاری کر کے مدینہ منورہ کے بالکل قریب میدان احد آن پہنچا اور غزوہ احد کا عظیم معرکہ پیش آیا۔ حضرت امیر حمزہ ؓ بڑی بہادری سے لڑے' ۳۱ دشمنان رسول کو واصل جہنم کیا۔ ابو جہل کا بیٹا عکرمہ' ھند (زوجہ ابو سفیان) اور جبیر بن مطعم نے جوش انتقام میں اپنے حبشی غلام وحشی کو لالچ دے کر حضرت امیر حمزہ ؓ کے قتل پر آمادہ کیا' وحشی نیزہ بازی میں بہت ماہر تھا' چھپ چھپا کر حضرت امیر حمزہ ؓ کے قریب پہنچ گیا اور ان کے پیٹ پر تاک کر اس زور سے نیزا مارا کہ آرپار ہو گیا پھر بھی آپ وحشی کی طرف شیر کی طرح جھپٹے مگر زخموں سے نڈھال 'گر پڑے اور جان عزیز جاں آفریں کے سپرد کر دی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون!------

یہ المناک حادثہ ماہ شوال ۳ھ/۶۲۵ء (یا ۴ھ/۶۲۶) میں پیش آیا۔

وحشی غلام' حضرت حمزہ ؓ کی لاش کے قریب آیا' آپ کا پیٹ چاک کیا' کلیجہ نکالا اور ہند کے آگے لا کر رکھ دیا اس نے جوش انتقام میں دانتوں سے چبا ڈالا' نگل نہ سکی اگل دیا' پھر نعش مبارک کے قریب آ کر سخت بے حرمتی کی۔ انا للہ وانا الیہ



راجعون!------ یہ وہی ھند ہے جس کو میدان احد میں حضرت ابو دجانہ ؓ نے اس لیے قتل نہ کیا کہ وہ حضور ﷺ کی عطا کردہ تلوار سے لڑ رہے تھے اور اس تلوار کی شان کے لائق نہ تھا کہ وہ ایک عورت کے خون سے آلودہ ہوتی' اس کے سر پر تلوار رکھ کر آپ نے ہٹا لی مگر کیا معلوم تھا کہ یہی عورت' حضرت امیر حمزہ ؓ کے ساتھ ایسا دردناک سلوک کرے گی------ اللہ اکبر! خاندان نبوت نے اسلام کی راہ میں کیسے کیسے ظلم و ستم سہے اور عظیم قربانیاں پیش کیں۔ مولیٰ تعالیٰ نے اپنے محبوبوں کو بھی رنج و محن کی راہ سے گزارا تاکہ یہ سونا تپ کر اور نکھر جائے' چمک جائے اور سارے عالم کو چمکا دے!

حضرت امیر حمزہ ؓ کا زخموں سے چور جسم نازنیں سرور عالم ﷺ کے سامنے لا کر رکھا گیا' اللہ اللہ کیسا جگر خراش منظر ہو گا:-

اے دل! بہوس برسر کارے نہ رسی
تا غم نخوری بغمگسارے نہ رسی
تا سودہ نہ گردی چو حنا در تہ سنگ
ہرگز بکف پائے نگارے نہ رسی

یہ دل گداز منظر دیکھ کر حضور انور ﷺ کی آنکھوں سے آنسوؤں کے چشمے ابل پڑے' خوب آنسو بہائے:-

کسی صورت سے بھولتا ہی نہیں
آہ! یہ کس کی یادگاری ہے!
کیا کہوں "ان کی" بیقراری کی
بیقراری سی بیقراری ہے!

حضرت امیر حمزہ ؓ کی نعش مبارک سامنے رکھی ہے اور تاجدار دو عالم ﷺ شدت غم سے فرما رہے ہیں:

اے رسول اللہ کے چچا!

اے اللہ اور رسول اللہ کے شیر!

اے حمزہ!

اے نیک کام کرنے والے!

اے حمزہ!

اے مصیبتوں کو دور کرنے والے!

اے حمزہ!

اے رسول اللہ کا دفاع کرنے والے!

اور صحابی رسول حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ فرما رہے ہیں:۔

"حمزہ کی جدائی سے جگر کانپ اٹھے ------ ایسا صدمہ کوہ حرا کو بھی پہنچتا تو اس کی چٹانیں لرز اٹھتیں ------ جنگ کے دن جب نیزے ٹوٹ رہے ہوں ------ وہ اپنے حریف کو موت کے گھاٹ اتارتے تھے ------ تو جب ان کو ہتھیار لگائے فخر سے چلتا ہوا دیکھتا تو ایسا معلوم ہوتا جیسے خاکستری رنگ اور مضبوط پنجوں والا ایال دار شیر چلا آرہا ہے ------ جو نبی کریم ﷺ کے چچا اور برگزیدہ اصحاب میں سے ہیں ------ انہوں نے موت کے منہ میں چھلانگ لگائی ------ انہوں نے جب موت کو گلے لگایا تو ان کے فرق اقدس پر شترمرغ کے پر کا نشان لگا ہوا تھا ------ وہ مجاہدین کی اس جماعت میں تھے جس نے نبی ﷺ کا دفاع کیا اور جان کی بازی لگا دی۔"

ہاں، امیر حمزہ، سینہ چاک، دل فگار اپنے مولیٰ کے حضور حاضر ہو گئے ------ پیمان وفا پورا کیا، محبت کا حق ادا کیا ------ جان جاناں کے قدموں پر جان عزیز قربان کردی اور جاتے جاتے عاشقوں کو یہ پیغام دے گئے ------ دیکھنا! جب خلوص و محبت سے اسلام کا پیغام لے کر آگے بڑھو تو ڈرنا نہیں، بڑھتے چلے جانا ------ دیکھنا! کوئی



گستاخ رسول شان رسالت مآب ﷺ میں زبان درازی کرے تو اس کا سر پھوڑ دینا کہ یہ سر اسی لائق ہے ------ دیکھنا! کوئی گستاخ رسول، دامن رسالت مآب ﷺ تار تار کرنے آگے بڑھے، مرجانا، ٹکڑے ٹکڑے ہوجانا مگر دامن مصطفےٰ ﷺ پر آنچ نہ آنے دینا ------

آج بھی یہ صدائیں گونج رہی ہیں، سننے والے کان سن رہے ہیں!

جب میدان احد سے سرور عالم ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم مدینہ منورہ تشریف لائے تو کہرام مچا ہوا تھا، انصار کی خواتین اپنے اپنے شہیدوں پر آنسو بہا رہی تھیں مگر اس جاں نثار، وفا شعار پر صرف وہ کریم آنسو بہا رہا تھا جو راتوں کو اٹھ اٹھ کر گناہ گار امیوں کے لیے دعائیں کیا کرتا تھا ------ اچانک یہ آواز آئی "کیا حمزہ کا کوئی رونے والا نہیں؟" ------ یہ آواز بجلی بن کر سب دلوں پر گری اور رونے والے امیر حمزہ پر بھی خوب روئے ------ پھر جب کوئی جاں بحق ہوتا تو پہلے امیر حمزہ کی یاد میں آنسو بہائے جاتے پھر جانے والے کا غم کیا جاتا:۔

دم لیا تھا نہ قیامت نے ہنوز
پھر ترا وقت سفر یاد آیا

غزوہ احد میں شہید ہونے والوں کی شہادت قبول ہوئی، اللہ نے ان کی روحوں کو سبز پرندوں کے پیٹوں میں جگہ عطا فرمائی، وہ جنت کی نہروں میں اترتے ہیں، جنت کے پھل کھاتے ہیں، عرش کے سایے میں معلق قندیلوں میں بسیرا کرتے ہیں۔

قسمت نگر کہ کشتہ شمشیر عشق یافت
مرگے کہ زندگاں بدعا آرزو کنند

حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کو ایک الگ ٹیلے پر دفن کیا گیا ------ ۵۹۰ھ/۱۱۹۳ء میں اس پر ایک عظیم گنبد بنا دیا گیا تھا جو بارہویں صدی ہجری تک موجود رہا ------ حضور انور ﷺ ہر سال امیر حمزہ رضی اللہ عنہ اور دیگر شہداء احد کے ایصال ثواب کے لیے یہاں تشریف لاتے تھے ------ ہاں، رے شہید ہونے والو! تم کو مبارک ہو کہ

سرور عالم ﷺ تمہارے لیے دعا فرما رہے ہیں------- **وصل علیھم ان صلوتک سکن لھم**------- برسوں اہل مدینہ کا معمول رہا کہ پیروی سنت میں ماہ رجب المرجب میں ہر سال حاضر ہوتے تھے' اب تو ہر وقت زائرین کا ہجوم رہتا ہے۔

شام شب فرقت میں بھی انوار سحر ہیں

غزوہ احد میں فتح و نصرت نے قدم چوم لیے تھے' دشمن فرار ہو چکا تھا' مال غنیمت جمع کیا جارہا تھا' لشکر کی پشت پر جبل احد کے درے پر رسالت مآب ﷺ کی طرف سے متعین کیے جانے والے تیراندازوں نے یہ خیال کیا کہ شاید ان کا فرض پورا ہوگیا دوسرے حکم کا انتظار نہ کیا' وہ بھی مال غنیمت کے شوق میں نیچے اتر آئے۔

خالد بن ولید جو اس وقت دشمن کی فوج کی کمان کر رہے تھے ایک دستہ لے کر اچانک عقب سے حملہ آور ہوئے' افراتفری پھیل گئی' کشت و خون کا بازار گرم ہوگیا' اور دیکھتے دیکھتے فتح و نصرت' شکست میں بدل گئی------- غور فرمائیں ارشاد نبوی کی تعمیل کی تکمیل میں ذرا سی غفلت سے کامیابیاں' ناکامیوں سے بدل کر رہ گئیں------- بیشک ہماری کامیابی کا راز عشق مصطفےٰ اور اطاعت نبوی ﷺ میں ہے' صحابہ کرام رضی اللہ عنھم نے جو کچھ پایا محبت و اطاعت سے پایا------- حضور انور ﷺ کی محیرالعقول استقامت اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنھم کے حیرت انگیز عزم و حوصلے نے اللہ کے فضل و کرم سے قلیل وسائل کے باوجود شاندار کامیابیوں سے ہم کنار کیا اور دشمن یہ سوچنے پر مجبور ہوگیا کہ اسلام سچا مذہب ہے اور تاجدار دو عالم ﷺ اللہ کے سچے اور آخری نبی ہیں چنانچہ ابو سفیان جن کی سرکردگی میں میدان احد میں دشمن کا لشکر حملہ آور ہوا' مشرف بہ اسلام ہوئے------- خالد بن ولید جنہوں نے اچانک حملہ کرکے کشت و خون کا بازار گرم کیا' مشرف بااسلام ہوئے------- ھند جس نے امیر حمزہ کا کلیجہ چبایا تھا' مشرف بہ اسلام ہوئیں------- وحشی غلام جس نے امیر حمزہ کو شہید کیا تھا اور ان کا شکم اطہر چاک کیا تھا' مشرف بااسلام ہوئے------- غزوہ احد میں بظاہر شکست نظر آرہی ہے لیکن بالا خر جانی دشمنوں نے سر جھکا دیا' پھر جو جان لیتے تھے



وہ جان دینے لگے۔ تاریخ عالم نے یہ حیرت انگیز انقلاب نہیں دیکھا۔

از خیال حضرت جاناں زخود بیزار باش
بے خبر ازخویش باش و باخبر از یار باش

۱۹ شوال المکرم ۱۴۱۶ھ — احقر محمد مسعود احمد عفی عنہ
۱۰ مارچ ۱۹۹۶ء — کراچی (سندھ' پاکستان)

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## پیش لفظ

اللہ تعالیٰ ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ، آپ کی آل اور آپ کے صحابہ کرام پر رحمتیں نازل فرمائے اور بکثرت سلام بھیجے۔

یہ سید الشہداء، اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سفارش کرنے والوں کے سردار، اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول مکرم ﷺ کے شیر، رسول اللہ ﷺ کے مبارک چچا، حضرت سیدنا امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کے مناقب ہیں، جن کے موتیوں کو پرونے اور جن کی چمک دمک ظاہر کرنے کا فریضہ، خاندان نبوت اور علمی خانوادے کے گوہر شب تاب، مشہور "مولد نبوی" (مولود برزنجی) اور شہداء بدر کے اسماء گرامی پر مشتمل کتاب "جالیۃ الکلونی نظم اسماء شہداء بدر" اور دیگر مفید اور جلیل کتب کے مصنف حضرت علامہ سید جعفر بن حسن برزنجی رحمۃ اللہ علیہ نے سرانجام دیا ہے۔

یہ حضرت سیدالشہداء رضی اللہ عنہ کے عظیم مناقب ہیں جنہوں نے رسول اللہ ﷺ کا دفاع کرتے ہوئے جان کی بازی لگا دی، غزوہ احد میں جن کی شہادت پر ہمارے آقا و مولا اور حبیب مکرم ﷺ غمگین ہوئے، اس غزوہ کے اسلامی تاریخ پر گہرے اثرات مرتب ہوئے، وہ تاریخ جس کی بنیاد ان جانبازوں نے رکھی۔ (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) یہ مناقب حضور قلب کے ساتھ متوجہ ہونے والوں کے لیے کئی اسباق اور نصیحتیں اپنے دامن میں چھپائے ہوئے ہیں۔

ہم یہ مناقب جدید انداز میں نبی اکرم ﷺ کے عم محترم اور آپ کی آل و عترت کے محبین کی خدمت میں پیش کر رہے ہیں، اللہ تعالیٰ نے چاہا تو اس کی رضا حاصل کرنے



کے لیے علم کی خدمت اور اشاعت ہوگی نیز اہل علم کی یاددہانی اور بے علموں کی آگاہی کے لیے سیدنا امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کی سیرت مقدسہ کا احیاء ہوگا۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ ہمیں قیامت کے دن سید الانام ﷺ کی شفاعت سے سرفراز فرمائے، جس دن مال کام آئے گا اور نہ بیٹے، سوائے اس اس شخص کے جو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قلب سلیم اور مقبول عمل لے کر حاضر ہوگا، ہماری دعا ہے کہ اس حقیر کوشش کو اللہ تعالیٰ، رسول اللہ ﷺ کے بعد، شہیدوں اور شفاعت کرنے والوں کے سردار، رسول اللہ ﷺ کے جلیل القدر اور عظیم المرتبت چچا کے حق میں قبول فرمائے۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

اے اللہ! ہمارے اس عمل کو اپنی بارگاہ میں قبول فرما ــــ اے رب کریم! اپنے دیے ہوئے علم سے ہمیں نفع عطا فرما اور ہمیں فائدہ بخش علم عطا فرما! ــــ آمین!

**سبحان ربک رب العزت عما یصفون وسلام علی المرسلین والحمد للہ رب العالمین وصلی اللہ علی سیدنا محمد و آلہ اصحبہ اجمعین ○**

ناشر
(دار المناقب، بیروت)

# تذکرۂ مولف رحمتہ اللہ علیہ

**نام :** سید جعفر بن حسن بن عبدالکریم بن محمد رسول حسینی' برزنجی مدنی رحمہ اللہ تعالیٰ علیہ۔

**مقام و منصب :** بیس سال سے زیادہ عرصہ مدینہ منورہ میں مفتی شافعیہ اور مسجد نبوی شریف کے خطیب رہے۔

## ان کے بارے میں علماء کے تاثرات:

(الف) علامہ برزنجی مسجد نبوی شریف کے باب الاسلام کے اندر محفل درس منعقد کیا کرتے تھے' سید محمد مرتضیٰ زبیدی ان کے درس میں شامل ہوتے رہے' علامہ زبیدی "الامام الفصیح البارع" (بلند پایہ فصیح امام) کے القاب سے ان کا ذکر کرنے کے بعد کہتے ہیں کہ "انہیں تقریر کا حیران کن ملکہ حاصل تھا اور مذہب شافعیہ کی تفصیلات کے بڑے ماہر تھے۔"

(ب) مرادی کہتے ہیں: "شیخ فاضل' بلند مرتبہ' یکتائے زمانہ عالم' فنون کے ماہر' حضرات شافعیہ کے مفتی۔"

(ج) جبرتی نے اس پر اضافہ کرتے ہوئے کہا: "وہ کلمہ حق کہنے میں بے باک اور امر بالمعروف میں بڑے دلیر تھے۔"

## تصانیف:

۱۔ عقد الجوہر فی مولد النبی الازہر' صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم
۲۔ جالیتہ الکرب باسماء سید العجم والعرب' صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم
۳۔ قصتہ المعراج
۴۔ جالیتہ الکدر باسماء اصحاب سید الملائک والبشر (صحابہ کرام کے اسماء)
۵۔ الشقائق الاترجیتہ فی مناقب الاشراف البرزنجیتہ (برزنجی خاندان کے بزرگوں کے مناقب)
۶۔ الطوالع الاسعدیہ من المطالع المشرقیہ۔
۷۔ الجنی الدانی فی مناقب الشیخ عبدالقادر جیلانی (سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ



عنہ کے مناقب)
۸۔ الروض المعطار فیما یحدی السید محمد من الاشعار
۹۔ النفح الفرجی فی فتح جتہ جی۔
۱۰۔ التقاط الزہر من نتائج الرحلتہ والسفر
۱۱۔ البر العاجل باجابتہ الشیخ محمد غافل
۱۲۔ الفیض اللطیف باجبتہ نائب الشرع الشریف
۱۳۔ فتح الرحمٰن علی اجوبتہ السید رمضان
۱۴۔ نہوض اللیث لجواب ابی الغیث۔

**وفات :** حضرت علامہ برزنجی ۱۱۸۴ھ میں یا ۷۱-۱۱۷۰ھ دار فانی سے رحلت فرما کر جنت البقیع میں محو استراحت ہوئے۔(۱)

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## ( ١ )

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے جس نے ہمارے آقا و مولا محمد مصطفیٰ ﷺ کو بشیرونذیر' اپنے اذن سے داعی الی اللہ' اور سراج منیر بنا کر بھیجا۔

آپ کو عظیم ہیبت اور جلالت عطا فرمائی اور جسے سعادت اور عظمت کے لیے منتخب فرمایا اسے آپ کے ذریعے صراط مستقیم کی ہدایت عطا فرمائی' آپ کو آسمان وجود کا بدر منیر بنایا اور کائنات کے گوشے گوشے میں آپ کا روشن اور دل ودماغ میں اتر جانے والا ذکر پھیلایا۔

آپ کو حکم دیا فاصدع بما تومر (اے حبیب! تمہیں جو حکم دیا جاتا ہے اسے واشگاف بیان کرو) چنانچہ آپ نے خفیہ اور اعلانیہ اللہ تعالیٰ کی طرف دعوت دی' آپ کی دعوت کو جلد قبول کرنے کی توفیق ان معزز لوگوں کو دی گئی جنہیں آسان راستے کی سہولت دی گئی اور انہوں نے اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کا حق ادا کردیا' تو ان کے لیے اجروثواب ثابت ہوا اور خوشخبری۔

وہ پیکر جہاد نیزوں کے سائے میں یوں فخر سے کھیلتے رہے جس طرح شیروں کے بچے جنگل میں کھیلتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب اکرم ﷺ' آپ کی آل پاک' صحابہ کرام اور آپ کے آداب کے حامل وارثوں پر رحمتیں نازل فرمائے جب تک جہاد کے جھنڈے اور نشانات باندھے جاتے رہیں' مجاہدین کے دستے آگے بڑھتے رہیں اور دنیائے کفر پر حملے جاری رہیں۔ حمد وثنا اور درود پاک کے بعد! نجات دینے والے کریم کے فضل کا محتاج **جعفر بن حسن بن عبدالکریم برزنجی** کہتا ہے کہ یہ دلکش اور روح پرور باغ ہے جس کی بادصبا حضرت سیدالشہداء امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کے احوال کی خوشبو سے معطر ہے اور اس کی جودوسخا کی بارش' حضرت سیدالشہداء کے ہمراہ جام شہادت نوش کرنے والے



خوش بختوں کے موتیوں ایسے ناموں سے سیراب ہوتی ہے' ان حضرات نے دین مصطفیٰ ﷺ کی نصرت و حمایت میں اپنی جانوں کی بازی لگادی اور اسلام کے پھیلاؤ کا راستہ ہموار کردیا۔

میرے دل میں اس باغ کے گھنے درختوں میں داخل ہونے' اس کے حوضوں کے چشموں سے سیراب ہونے' نور کے برجوں سے موتیوں کی بارش طلب کرنے اور ان موتیوں کو مندرجہ ذیل سطور کی لڑی میں پرونے کا خیال پیدا ہوا' تاکہ انہیں حضرت سیدالشہداء کے مزار مقدس کے پاس مقرر عمل (ایصال ثواب) کے بعد پڑھا جائے' خصوصاً" آپ کی خصوصی زیارت(٢) کی رات جس کی روشن صبح ابر آلود نہیں ہوتی بلکہ اجلی اجلی ہوتی ہے' مقصد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے پاکیزہ اور باکمال بندوں کے ذکر سے اللہ تعالیٰ کی رحمتوں کی موسلا دھار بارشیں حاصل کی جائیں۔

میں کہتا ہوں کہ وہ سیدنا حمزہ ابن عبدالمطلب بن ہاشم' نبی اکرم ﷺ کے چچا اور رضاعی بھائی ہیں' ابولہب کی آزاد کردہ کنیز ثویبہ نے ان دونوں ہستیوں اور حضرت ابو سلمہ ابن عبدالاسد مخزومی (حضرت ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پہلے شوہر) کو دودھ پلایا تھا۔

حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کی عمر نبی اکرم ﷺ سے دو سال اور ایک قول کے مطابق چار سال(٣) زیادہ تھی' ان دونوں ہستیوں کو مختلف اوقات میں(٤) دودھ پلایا گیا' حضرت سیدالشہداء اور حضرت صفیہ (نبی اکرم ﷺ کی پھوپھی) کی والدہ' ہالہ بنت اھیب بن عبدمناف بن زہرہ' نبی اکرم ﷺ کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی چچا زاد بہن تھیں۔

آپ کی اولاد میں سے پانچ بیٹے تھے' چار کے نام یہ ہیں

**١۔ یعلی(٥) ٢۔ عمارۃ(٦) ٣۔ عمرو' اور ٤۔ عامر**

دو بیٹیاں تھیں ١۔ ام الفضل(٧) ٢۔ امامہ(٨) اس وقت حضرت سیدالشہداء کی اولاد میں سے کوئی نہیں ہے۔(٩)

**اللھم ادم دیم الرضوان علیہ**
**وامدنا بالاسرار التی اودعتھا لدیہ**

اے اللہ! ان پر رحمت ورضوان کی موسلا دھار بارش ہمیشہ برسا اور جو اسرار تو نے

ان کے پاس امانت رکھے ہیں' ان کے ساتھ ہماری امداد فرما۔ حضرت سید الشہدا بہادر' سخی' نرم خوش اخلاق' قریش کے دلاور جوان اور غیر تمندی میں انتہائی بلند مقام کے مالک تھے' بعثت کے دوسرے سال(۱۰) اور ایک قول کے مطابق چھٹے سال(۱۱) مشرف باسلام ہوئے' اسلام لانے کے دن انہوں نے سنا کہ ابو جہل' نبی ﷺ کی شان میں نازیبا کلمات کہہ رہا ہے تو آپ نے حرم مکہ شریف میں اس کے سر پر اس زور سے کمان ماری کہ اس کا سر کھل گیا۔(۱۲)

حضرت امیر حمزہ نے نبی ﷺ سے گزارش کی ——— بھتیجے! اپنے دین کا کھل کر پرچار کیجیے! ——— اللہ تعالیٰ کی قسم! مجھے دنیا بھر کی دولت بھی دے دی جائے تو میں اپنی قوم کے دین پر رہنا پسند نہیں کروں گا' ان کے اسلام لانے سے رسول اللہ ﷺ کو تقویت حاصل ہوئی اور مشرکین آپ کی ایذا رسانی سے کسی حد تک رک گئے' بعد ازاں ہجرت کر کے مدینہ منورہ چلے گئے۔

رسول اللہ ﷺ نے جو پہلا جھنڈا تیار کیا وہ سید الشہداء ہی کے لیے تھا(۱۳)' جب ۲ھ/ ۶۲۳ء میں حضور سید عالم ﷺ نے انہیں قوم جہینہ کے علاقے میں سیف البحر کی طرف (ایک دستے کے ہمراہ) بھیجا' جیسے کہ مدائنی نے کہا ہے(۱۴)۔

ابن ہشام نے سیدنا امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کے یہ اشعار نقل کیے ہیں(۱۵)۔

فما برحوا حتی انتدبت بغارة
لهم حيث حلوا ابتغی راحة الفضل
بامر رسول الله اول خافق
عليه لو لم يكن لاح من قبلی

○ وہ اسلام کی دشمنی سے باز نہیں آئے' یہاں تک کہ میں ان کے ہر ٹھکانے پر حملے کے لیے آگے بڑھا' فضیلت کی راحت حاصل کرنا میرا مقصود تھا۔

○ رسول اللہ ﷺ کے حکم پر میں پہلا تلوار چلانے والا تھا جس کے سر پر جھنڈا تھا' یہ جھنڈا مجھ سے پہلے ظاہر نہ ہوا تھا۔

حضرت سید الشہداء رضی اللہ عنہ جنگ بدر میں اس حال میں شامل ہوئے کہ انہوں نے شتر مرغ(۱۶) کا پر اپنے اوپر بطور نشان لگایا ہوا تھا' انہوں نے اس جنگ میں زبردست جانبازی کا مظاہرہ کیا' رسول اللہ ﷺ کے آگے دو تلواروں(۱۷) کے ساتھ لڑتے رہے' کفر کے سورماؤں کو بکھیر کر رکھ دیا اور مشرکین کو کاری زخم لگائے(۱۸)۔



حضرت سید الشہدا رضی اللہ عنہ جنگ احد کے دن خاکستری اونٹ اور پھاڑنے والے شیر دکھائی دیتے تھے' انہوں نے اپنی تلوار سے مشرکین کو بری طرح خوف زدہ کر دیا' کوئی ان کے سامنے ٹھہرتا ہی نہ تھا۔

غزوہ احد میں آپ نے اکتیس مشرکوں کو جہنم رسید کیا' جیسے کہ امام نووی رحمتہ اللہ تعالیٰ نے بیان فرمایا(۱۹)' پھر آپ کا پاؤں پھسلا تو آپ تیر اندازوں کی پہاڑی کے پاس واقع وادی میں پشت کے بل گر گئے' زرہ آپ کے پیٹ سے کھل گئی' جبیر بن مطعم کے غلام وحشی بن حرب نے کچھ فاصلے سے خنجر پھینکا اور اللہ تعالیٰ نے اس کے ہاتھوں آپ کو مرتبہ شہادت سے سرفراز فرمایا' یہ واقعہ ہفتے کے دن نصف شوال کو ۳ھ (۲۰) یا ۴ھ (۲۱) (۶۲۴ء یا ۶۲۵ء) کو پیش آیا' اس وقت آپ کی عمر ۵۷ سال تھی۔

ایک قول کے مطابق آپ کی عمر شریف ۵۹ سال(۲۲) اور ایک دوسرے قول کے مطابق ۵۴ سال تھی۔(۲۳)

پھر مشرکین نے آپ کے اعضاء کاٹے اور پیٹ چاک کیا' ان کی ایک عورت نے آپ کا جگر نکال کر منہ میں ڈالا اور اسے چبایا' لیکن اسے اپنے حلق سے نیچے نہ اتار سکی' ناچار سے تھوک دیا۔(۲۴)

جب رسول اللہ ﷺ کو یہ اطلاع ملی تو آپ نے فرمایا: اگر یہ جگر اس کے پیٹ میں چلا جاتا تو وہ عورت آگ میں داخل نہ ہوتی'(۲۵) کیونکہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں حمزہ کی اتنی عزت ہے کہ ان کے جسم کے کسی حصے کو آگ میں داخل نہیں فرمائے گا۔(۲۶)

الهم ادم ديم الرضوان عليه
وامد نا بالا سرار التی اودعتها لربه

جب رسول اللہ ﷺ تشریف لائے اور آپ کے مثلہ کیے ہوئے جسم کو دیکھا' تو یہ منظر آپ کے دل اقدس کے لیے اس قدر تکلیف دہ تھا کہ اس سے زیادہ تکلیف دہ منظر آپ کی نظر سے کبھی نہیں گزرا تھا' اسے دیکھ کر آپ کو جلال آگیا' آپ نے فرمایا:

"تمہارے جیسے شخص کے ساتھ ہمیں کبھی تکلیف نہ دی جائے گی' ہم کسی ایسی جگہ کھڑے نہیں ہوئے جو ہمیں اس سے زیادہ غضب دلانے والی ہو۔"

اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی:

وان عاقبتم فعاقبوا بمثل ما عوقبتم به ولئن صبرتم لهو خير للصابرين واصبر وما صبرك الا بالله ولا تحزن عليهم ولا تك فی ضيق مما يمكرون ان الله مع الذين اتقو

**والذین ہم محسنون۔** (۲۷)

(ترجمہ: ''اور اگر تم سزا دو تو اتنی ہی دو جتنی تمہیں تکلیف دی گئی اور اگر صبر کرو تو وہ صبر کرنے والوں کے لیے بہتر ہے' آپ صبر کیجئے! اور آپ کا صبر اللہ ہی کے بھروسے پر ہے' آپ ان کے بارے میں غمگین اور تنگ دل نہ ہوں ان کے فریبوں کے سبب' بے شک اللہ ان لوگوں کے ساتھ ہے جو متقی ہیں اور ان کے ساتھ جو نیکو کار ہیں۔'')

نبی اکرم ﷺ نے عرض کیا: ''اے رب! بلکہ ہم صبر کریں گے۔''

نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''اے چچا! آپ پر اللہ تعالیٰ کی رحمت ہو' کیونکہ آپ جب تک عمل کرتے رہے' بہت نیکی کرنے والے اور بہت صلہ رحمی کرنے والے تھے۔'' (۲۸)

پھر ان کے جسد مبارک کو قبلہ کی جانب رکھا اور ان کے جنازے کے سامنے کھڑے ہوئے اور اس شدت سے روئے کہ قریب تھا کہ آپ پر غشی طاری ہو جاتی۔

نبی اکرم ﷺ فرما رہے تھے:

''اے اللہ تعالیٰ کے رسول کے چچا! ـــــ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول (ﷺ) کے شیر! ـــــ اے حمزہ! اے نیک کام کرنے والے! ـــــ اے حمزہ! مصیبتوں کے دور کرنے والے ـــــ اے حمزہ! ـــــ رسول اللہ ﷺ کا دفاع کرنے والے!'' (۲۹)

یہ بھی فرمایا: ''ہمارے پاس جبرائیل امین علیہ السلام تشریف لائے اور ہمیں بتایا کہ امیر حمزہ کے بارے میں ساتوں آسمانوں میں لکھا ہوا ہے' ''حمزہ ابن عبد المطلب' اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے شیر ہیں۔'' (۳۰)

حاکم نیشاپوری' مستدرک میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مرفوعا (یعنی رسول اللہ ﷺ کا فرمان) روایت کرتے ہیں کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں حمزہ ابن عبد المطلب ہیں۔ (۳۱)

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: **افمن وعدنٰہ وعدا حسنا فھو لاقیہ** (۳۲)۔

(کیا جس شخص سے ہم نے اچھا وعدہ کیا ہے وہ اس سے ملاقات کرنے والا ہے۔)

سدی کہتے ہیں کہ یہ آیت حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں نازل ہوئی۔ (۳۳)

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: **یاایتھا النفس المطمئنہ ارجعی الی ربک راضیۃ مرضیۃ۔**'' (۳۴)



ترجمہ: ''اے اطمینان والی جان! تو اپنے رب کی طرف اس حال میں لوٹ جا کہ تو اس سے راضی وہ تجھ سے راضی۔'' سلفی کہتے ہیں کہ اس سے مراد امیر حمزہ رضی اللہ عنہ ہیں۔ (۳۵)

نبی اکرم ﷺ نے انہیں ایسی چادر کا کفن پہنایا کہ جب اسے آپ کے سر پر پھیلاتے تو پاؤں ننگے ہو جاتے اور پاؤں پر پھیلاتے تو سر ننگا ہو جاتا' چنانچہ وہ چادر آپ کے سر پر پھیلا دی گئی اور پاؤں پر اذخر (خوشبودار گھاس) ڈال دی گئی' ایک روایت ہے کہ حرمل ڈال دی گئی۔ (۳۶)

نبی اکرم ﷺ نے آپ کی نماز جناہ نہیں پڑھی' یہی زیادہ صحیح ہے (۳۷)' یا ان کی نماز جنازہ کا نہ پڑھنا ان کی خصوصیت ہے (۳۸)۔ انہیں ایک ٹیلے پر دفن کیا' جہاں اس وقت ان کی قبر انور مشہور ہے (۳۹) اور اس پر عظیم گنبد ہے' یہ گنبد خلیفہ الناصر الدین اللہ احمد بن مستضی عباسی کی والدہ نے ۵۹۰ھ ۱۱۹۳ء تعمیر کروایا۔

کہا جاتا ہے کہ قبر میں ان کے ساتھ حضرت عبداللہ بن جحش (۴۰) اور حضرت مصعب بن عمر ہیں (۴۱)' بعض علماء نے کہا کہ حضرت شماس بن عثمان ہیں' آپ کے مزار شریف کے سرہانے سید حسن بن محمد بن ابی نمی کے بیٹے عقیل کی قبر ہے' مسجد کے صحن میں بعض سادات امراء کی قبریں ہیں۔

**اللھم ادم دیم الرضوان علیہ**
**وامدنا بالاسرار التی اودعتھا لدیہ**

جب نبی اکرم ﷺ غزوہ احد کے بعد مدینہ منورہ واپس تشریف لائے تو انصار کی عورتوں کو اپنے شہیدوں پر روتے ہوئے سنا' آپ نے فرمایا: ''لیکن حمزہ پر کوئی رونے والیاں نہیں ہیں (۴۲)۔'' اور آپ پر گریا طاری ہو گیا' انصار نے اپنی عورتوں کو حکم دیا کہ اپنے شہیدوں سے پہلے امیر حمزہ پر روئیں' ایک مدت تک انصار کی خواتین کا معمول یہ رہا کہ وہ جب بھی کسی میت والے گھر جاتیں تو پہلے حضرت امیر حمزہ پر روتیں (۴۳)۔ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ و عنھن)

حضرت کعب بن مالک انصاری اپنے قصیدے میں اظہار غم کرتے ہوئے کہتے ہیں۔

**ولقد ھددت لفقد حمزۃ ھدۃ**
**ظلت بن الجوف من ترعد**
**ولو انہ فجعت حراء بمثلہ**

ولقد هدت لفقد حمزة هدة
ظلت بن الجوف من ترعد
ولو انه فجعت حراء بمثله
لرايت راسي صخرها يتهدد
قرم تمكن من ذوابته هاشم
حيث النبوة والند والسودد
والعاقر الكوم الجلاد اذا غدت
ريح يكاد الماء منها يجمد
والتارك القرن الكمي مجندلا
يوم الكريهة والقنا يتقصد
وتراه يرفل في الحديد كانه
ذويدة ششن البرائن اربد
عم النبي محمد وصفيه
ورد الحمام فطاب ذاک المورد
والي المنيته معلما في اسرة
نصروالنبی ومنهم المستشهد (۴۴)

○ امیر حمزہ کے رحلت فرما جانے سے مجھ پر ایسا دھماکہ ہوا ہے کہ میرا دل اور جگر لرز اٹھا ہے۔

○ ایسا صدمہ اگر جبل حرا کو پہنچایا جاتا تو تو دیکھتا کہ اس کی چٹانوں کے دونوں کنارے تھرا اٹھتے۔

○ وہ ہاشمی خاندان کے معزز سردار تھے جہاں نبوت' سخاوت اور سرداری ہے۔

○ وہ طاقتور جانوروں کے گلے کو ذبح کرنے والے تھے جب ٹھنڈی ہوا سے پانی جمنے کے قریب ہوتا تھا (یعنی سخت سردی کے موسم میں)۔

○ جنگ کے دن جب نیزے ٹوٹ رہے ہوں وہ بہادر مد مقابل کو کشتہ تیغ بنا دیتے تھے۔

○ تو انہیں مسلح ہو کر فخر سے چلتا ہوا دیکھتا (تو کہتا کہ) وہ خاکستری رنگ والا' مضبوط پنجوں والا' ایال دار (شیر) ہے۔

○ وہ نبی اکرم ﷺ کے چچا اور برگزیدہ اصحاب میں سے ہیں' انہوں نے موت کے منہ میں چھلانگ لگائی تو وہ جگہ خوشگوار ہو گئی۔



○ انہوں نے اس حال میں موت سے ملاقات کی کہ ان پر (شترمرغ کے پر کا) نشان لگا ہوا تھا' وہ مجاہدین کی ایسی جماعت میں تھے جس نے نبی اکرم ﷺ کی امداد کی اور ان میں سے کچھ لوگ مرتبہ شہادت پر فائز ہو گئے۔

اللهم ادم ديم الرضوان عليه
وابد نابالاسرار التي اودعتهالديه

ان کے علاوہ جن حضرات کے بارے میں کہا گیا ہے کہ اس دن شہادت سے نوازے گئے اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کے اعمال صالحہ کی اچھی خبر اور زیادہ اجر دیا گیا' ان کے ناموں کی فہرست حسب ذیل ہے۔(۴۵)

## (۲)

### مہاجرین:

ثقف بن عمرو' الحارث بن عقبہ' سعد حاطب کے مولیٰ' شماس بن عثمان' عبداللہ بن جحش حضرت امیر حمزہ کے بھانجے' عبداللہ بن الھیب' عبدالرحمٰن بن الھیب' عقربہ بن عقربہ' مالک بن خلف ——— معصب بن عمیر' نعمان بن خلف یہی ابن قابوس ہیں۔

### قبیلہ اوس:

انیس بن قتادہ' ایاس بن اوس بن عتیک' ثابت بن الدحداح' ثابت بن عمرو بن زید' ثابت بن وقش' حارث بن انس بن رافع' حارث بن اوس معاذ' حارث بن عدی بن خرشہ' حباب بن قیظی' حبیب بن زید بن تیم' حسیل بن جابر' حنظلہ ابن ابی عامر' خداش بن قتادہ' خیسمہ بن حارث' رافع بن یزید' رفاعہ بن عبدالمنذر' رفاعہ بن وقش' زیاد بن السکن' زید بن ودیعہ' سبیع بن حاطب بن الحارث' سلمہ بن ثابت بن وقش' سہل بن رومی' سہل بن عدی' صیفی بن قیظی بن عمرو' عامر بن یزید' عباد بن سہل' عبداللہ بن جبیر بن نعمان' عبداللہ بن سلمہ' عبید بن التیہان' عمارہ ابن زیاد بن السکن' عمرو بن ثابت عمرو بن معاذ بن النعمان' عمیر بن عدی' قرہ ابن عقبہ' قیس بن حارث' مالک بن نمیلہ' معبد بن مخرمہ' یزید بن حاطب بن امیہ' یزید بن السکن' یسار ابوالھیثم کے مولیٰ' ابو حبہ ابن عمرو بن ثابت' ابو حزام عمرو بن قیس' ابوسفیان بن حارث بن قیس۔

